شعر

| | |
|---|---|
| کتاب لو تامله ضریر | لعاد کریمتاه بلا ارتیاب |
| ولو مرت حوامله بقبر | لصار المیت حیا فی التراب |

تائید از دعای بجر مسئول آخر زمان جزو اول از کتاب الاجوبة الکامل بدلائل قویه واحادیث مصطفویه وروایات کتب فقه معتبره المسمی

# اثبات سنیة الدعاء مع رفع الیدین فی جلسة الخطیب ما بین الخطبتین

از تالیف خاکپای علمای کرام وفقراء ذوی الاحترام عاصی پر معاصی مسکین سید حیدر شاه قادری الحنفی ساکن کچهه بهوج المعروف به پیر بهر والے عفی عنه

| | |
|---|---|
| این نامه چنان است که چون باغ ارم | از تازگی و لطافت آن هر دم |
| هم سینه شود گلشن و هم جان تازه | هم دیده شود روشن و هم دل خرم |

مطبع حفاظتی معسکر بنگلور طبع شد
۱۳۱۵ ھ

گیا کہ اسوقت اگر مسجد مین ہی آپکو فہمایش کیجاتی تو آپ کی ہتک عزت کا باعث تھا لہذا آپکو مسجد مین نہ کہا گیا تب جناب پیش امام صاحب مذکور نے قبول کیا اور نہایت شکریہ ادا فرمایا پھر بروز یکشنبہ مصنف کو اس عاجز کے مکان پر سیٹھ میاجو کی جماعت جمع ہوئی تھی لیکے روبرو جناب پیش امام صاحب مذکور کتاب **غایۃ الاوطار** ترجمہ اردو در المختار لیکر آن پہونچے اور بڑے شد و مد سے عبارت کتاب غایۃ الاوطار کی پڑہنے لگے۔ اور بڑے ایک دہوم دہام سے کہنے لگے کہ یہ مسئلہ تو متفق علیہ ہے کہ دعا مانگنا **دو خطبونکے مابین** جلسہ مین حرام ہے تب آپسے کہا گیا کہ مترجم اس کتاب کا پکا **وہابی** تھا لہذا یہ قول نزد اہل سنت قابل تسلیم ہو نہین سکتا کیونکہ خلاف حدیث و فقہ کے ہے پر جناب پیش امام صاحب کہان مانتے اسی لکیر کے فقیر بنے رہے اسپر طرہ یہ کہ آپسے دو تین بار اس بارہ مین تقریر کی گئی تو آپ کی ذات شریف کو قائل ہوتے بھی دیر نہ لگی اور جلسہ مابین الخطبتین مین دونون ہاتھ اٹھا کے دعا مانگنے کی مسنونیت کو تسلیم کرنا ہی پڑا اور جناب پیش امام صاحب مذکور کبھی مصلحت جانکر دعا مانگ بھی لئے تھے اور اپنے حواریون کے نزدیک بڑے ایک کر و فر سے کہتے کہ خطبہ ثانی مین عصا تو ہاتھ مین لونگا مگر جلسہ مابین الخطبتین مین ہاتھ اٹھا کے دعا تو ہرگز ہرگز نہ مانگونگا اگر ہزار ہا کتابون سے ثابت ہو تو بھی مین ہرگز قبول نکرونگا۔ پس بندہ کمترین نے مختلف جا استفتار روانہ کئے چند روز مین ادہر ادہر سے فتوے آپہونچے اور عاجز نے ہر چند بکرات و مرات وعظ مین بیان کیا پر جناب پیش امام صاحب مذکور نے کچھ اس بیان سے حظ نہ اٹھایا بلکہ الٹے بھی چند الہابات کے تنگ کرنیسے ایک رسالہ تصنیف کیا اسمین جلسہ مابین الخطبتین مین دعا مانگنے کا مسنون ہونا اور دعا کے وقت ہاتھ اٹھانا مع دیگر مسائل بڑے وضاحت کے ساتھ ثابت کیا اور رسالہ مذکورہ اختتام کو پہونچنے کے بعد یہ خیال گذرا کہ رسالہ طبع کرانے مین کچھہ توقف کیا جائے کیونکہ پیش امام صاحب کے بندہ کے ساتھ محبت سے کہین جناب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بے حد اللہ الذی ہو خالق اللیل والنہار والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ المحمود الحبیب المختار وعلی آلہ واصحابہ الابرار الاخیار **اما بعد** بندہ خاکسار ذرہ بے مقدار مسکین **سید حیدر شاہ قادری** الحنفی عفی عنہ ساکن کچہ بہوج المعروف پیر سیہر والہ نزیل اوٹکمند حال وارد بیل کنو معروض پرداز ہے کہ یہ حقیر ۲ محرم الحرام ۱۳۱۴ھ ہجری شب یکشنبہ کو ۹ بجے معسکر بنگلور سے روانہ ہوکر بروز یکشنبہ ۲۳ محرم کو ۱۰ بجے اوٹکمند مین داخل ہوا بوجہ علالت طبع ۲۸ محرم کو برائے نماز جمعہ جامع کو جا نہ سکا ۵ صفر تک بندہ کی طبیعت بخوبی درست ہوگئی نماز جمعہ کے لیے جامع کو گیا تو کیا دیکھا کہ جناب پیش امام میر محمد یحیی صاحب ابن جناب میر محمد عبد اللہ صاحب علیہ الرحمۃ کو جلسہ ما بین الخطبتین مین ہاتھ اٹھا کے دعا مانگتے نہ دیکھا تب عاجز کو تعجب ہوا کہ یہ فعل تو مسنون ہے کتب حدیث وفقہ سے خوب ثابت ہے پھر جناب پیش امام صاحب نے کیون ترک کیا اور یہ بھی دیکھا گیا کہ پیش امام صاحب مذکور نے خطبہ ثانی مین عصا بھی نہ اٹھائے تب اس حقیر نے اشارہ بھی کیا پر آپ نے خیال نہ فرمایا اسوقت عاجز کو یہ خیال گذرا کہ شاید جناب پیش امام صاحب کو فراموشی نے چہرہ دکھایا ہوگا۔ کوئی وقت آپ کو اس امر سے آگاہ کیا جاوے تو بہتر ہے پس اسی شب ۶ صفر کو بندہ کے مکان پر روبرو جناب حاجی قاسم سیٹھ صاحب کے پیش امام صاحب کو طلب کرکے فہمایش کیگئی اور کہا

ہوتی ہے اور بوقت دعا ہاتھ اٹھانا باحادیث نبویہ علیہ افضل الصلوٰۃ والتحیۃ ثابت
ہے اور جو امر کہ حدیث رسول خدا علیہ التحیۃ والثنا سے ثابت ہو وہ سنت ہے پس اسکے
دو شکلیں میں جاننا چاہیئے کہ بشکل اول یہ نتیجہ برآمد ہوا کہ جلسہ مابین الخطبتین میں ہاتھ اٹھا
کے دعا مانگنا سنت ہے اس دلیل کا کبریٰ تو علی وجہ البداہت ہے اسکے ثابت کرنے کی کوئی ضرورت
نہیں ہر شخص جانتا ہے کہ جو بحدیث مصطفوی ثابت ہو وہ مسنون ہے رہا اس دلیل کا صغریٰ
البتہ اسکا ثبوت حدیث شریف سے امر ضروری ہے تاکہ نتیجہ مذکورہ بخوبی متحقق اور
پایۂ ثبوت کو پہونچ جائے پس صغریٰ کے ثبوت کیلئے دو باتیں ضروری ہیں اول یہ کہ
حدیث شریف سے ثابت کر دیا جائے کہ جلسہ مابین الخطبتین کا منجملہ اُن اوقات کے ہے جنمیں
دعای داعی مقبول جناب باری ہوتی ہے دوسرے یہ کہ بوقت دعا ہاتھ اٹھانا حدیث
نبوی سے ثابت ہے اور جب یہ دونوں باتیں باحادیث نبویہ علیہ افضل الصلوٰۃ والتحیۃ مثبت
ہو جائینگی تو صغریٰ مع بداہتہ کبریٰ منتج بنتیجۂ مذکورہ بالا ہوگا کما لا یخفی علی من لہ ذہن سلیم
و فہم مستقیم ثبوت امر اول کے لئے استدلال من احادیث نبویہ قائم کیا جاتا ہے ابوداود
جو کہ صحاح ستہ میں معتبر کتاب ہے اسمیں یہ حدیث مسطور ہے عن ابی بردۃ بن ابی موسیٰ
الاشعری قال قال لی عبد اللہ بن عمر اسمعت اباک یحدث عن رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم فی شان الجمعۃ یعنی الساعۃ قال قلت نعم سمعتہ یقول سمعت
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ھی ما بین ان یجلس الامام الی ان تقضی الصلوٰۃ
قال ابوداود یعنی علی المنبر یعنے ابوبردہ بن ابوموسیٰ اشعری سے روایت ہے کہ مجھسے عبد اللہ
بن عمر نے کہا کیا سنا تو نے اپنے باپ سے کہ وہ حدیث بیان کرتے تھے رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم سے جمعہ کی شان میں مراد لیتا ہے وہ اس ساعت کو کہ جسمیں دعا قبول ہوتی ہے۔ کہا
ابوبردہ نے کہ ہاں سنا میں نے اپنے باپ ابوموسیٰ اشعری سے کہتے تھے وہ کہ سنا
میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کہ وہ

پیش امام صاحب کو یہ خیال نہ گذرے کہ رسالہ کا طبع ہونا باعث میری بدنامی کا ہوا بس تھوڑے
روز مین جناب پیش امام صاحب کو بھی اس مسئلہ کی تحقیق ہوجائیگی کہ جلسہ ما بین الخطبتین
مین دونون ہاتھ اوٹھا کے دعا مانگنا سنت ہے اور ہمارے کتب معتبرہ و مستندہ سے
ثابت ہے اور اگرچہ جناب پیش امام صاحب دعا مانگا کرین گے تو فی الحال رسالہ طبع کرانے
کی کچھہ ضرورت نہین ہمی جاکر دیکھا جائیگا۔ پس آجتک انتظار کیا گیا کہ جناب پیش امام صاحب
جلسہ ما بین الخطبتین مین دونون ہاتھ اٹھا کے دعا مانگین گے پر جناب پیش امام صاحب
دعا جلسہ ما بین الخطبتین مین دونون ہاتھ اُٹھا کے کیون مانگنے لگے کہ آپ کو کل
جدید لذیذ کی چاٹ لگی ہے وہ رسی کے گھاٹ پر کیون آنے لگے اور اپنی ضد
کیون چھوڑنے لگے مصرع جو ضد پر ہو تو ایسا ہو جو اڑیہ ہو تو ایسا ہو۔ پس بندہ نے
چندروز کے پیشتر حرمین الشریفین زادہما اللہ تعالی شرفاً وتعظیماً کو استفتا روانہ کیا
ہنوز جواب نہین آیا لہذا وہ رسالہ طبع کرانے مین توقف ہوا حرمین الشریفین سے
فتوے آنے کے بعد وہ رسالہ طبع کراکے ہدیہ ناظرین کیا جائیگا کامل رد عبارت غایۃ الاوطار کا
اسمین مسطور ہے مع دیگر مسائل کے اور یہ چند اوراق مختصراً برائے اطمینان احباب وفہمایش
جناب پیش امام صاحب ہدیہ ناظرین کیا جاتا ہے اور نام اس رسالہ کا الجزء الاول من
اثبات سنۃ الدعاء مع رفع الیدین فی جلسۃ الخطیب ما بین الخطبتین
رکھا گیا خداوند تقدس وتعالی اپنے حبیب صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وصحبہ وسلم کے طفیل سے
اور جناب غوث پاک رضی اللہ تعالی عنہ کی برکت سے یہہ رسالہ نافع مقبول طبع ہر خاص عام
کرے آمین ثم آمین اور ناظرین اس رسالہ مین کہین سہو یا خطا دیکھین تو قلم اصلاح
سے ممنون فرماکر راقم کو دعای خیر سے یاد کرین وما توفیقی الا باللہ علیہ
توکلت والیہ انیب جاننا چاہئے کہ جلسہ ما بین الخطبتین مین دونون ہاتھ اٹھا کے دعا
مانگنا مسنون ہے کیونکہ جلسہ ما بین الخطبتین کا منجملہ اون اوقات کے ہونا جنمین دعا قبول

جلسہ کرنیکے وقت سے تا انقضار صلوۃ ساعت الاجابت ہی تو اس محدود وقت کے اجزا
بالضرور وقت مقبولیت دعا کے مصداق ٹھہرے پس ثابت ہوگیا کہ جلسہ بین الخطبتین کا
دعا کے قبول ہونیکا وقت ہی چنانچہ شیخ جلال الدین سیوطیؒ نے کتنے اوقات اجابت
دعا سے شمار فرمائے ہین ایک انمین سے جلسہ کرنے خطیب کو درمیان خطبتین تحریر کیا
العاشر ما بین خروج الامام الی ان تقام الصلوۃ الحادی عشر ما بین ان یجلس
الامام علی المنبر الی ان تقضی الصلوۃ الثانی عشر ما بین اول الخطبۃ والفراغ
منہا الثالث عشر عند الجلوس بین الخطبتین انتہی پس واضح ہو کہ جلسہ بین
الخطبتین کا ایک جز وقت محدود و مشروع کا ہے اور جبکہ جز ٹھہرا تو اب وہ بالضرور
مقبولیت دعا کے وقت کا مصداق ہوا پس ہم بے تامل کہین گے کہ جلسہ بین الخطبتین
کا ایسا وقت ہی جسمین دعا قبول ہوتی ہے اور چونکہ جلسہ مذکورہ مین امام بیٹھ
جاتا ہے تو سب کو چاہیئے کہ دعا بلسان مقال مانگین اور جبکہ امام خطبہ پڑھتا ہے تو
چونکہ وہ وقت بھی ساعت مقبولہ کا جز ہے لہذا اوسوقت بلسان حال صرف
دل ہی دلمین دعا مانگین اور نماز مین امام کی دعا کل امت محمدیؐ کے لئے شامل ہے
اس صورت مین جمیع اجزا وقت محدود و مشروع کے دعا سے خالی نہ رہے
اور یہ جو ہمنے کہا کہ خطبہ پڑہنے کی حالت مین لوگ دل ہی دل مین دعا مانگین اس
لئے کہ خطبہ کا سننا فرض ہے اور وہ وقت بھی ساعت الاجابت کا جز ہے لہذا دل
ہی دل مین دعا مانگنی چاہیئے ہان امام کے جلسہ کی حالت مین چونکہ قرأت خطبہ کی
نہین ہے اور وہ وقت بھی ساعت الاجابت کا جز ہے لہذا زبان سے دعا مانگنے
مین کچھ مزاحمت نہین ہے خلاصہ یہ کہ درصورت قرأت خطبہ دعا بلسان حال
اور در حالت جلسہ مذکورہ بلسان مقال دعا مانگین کما ھو الظاہر قال المحب
الطبری اصح الاحادیث فیہا حدیث ابی موسی الاشعری وھو

ساعت جسمین دعا قبول ہوتی ہے درمیان اسکے ہی کہ بیٹھے امام یہان تک کہ ادا کیجائے
نماز ابو داؤد نے کہا کہ بیٹھنا امام کا منبر پر مراد ہے غرض جبکہ امام منبر پر خطبہ کے
لئے بیٹھتا ہے اسوقت سے تا ادائے نماز مقبولیت دعا کا وقت ہی وہی ساعت الاجابت
ہی اور مسلم شریف مین بروایت ابوموسی اشعری حدیث منقول ہے کہ جمعہ کے دن وہ ساعت
جسمین دعا قبول ہوتی ہے وہ ما بین ان یجلس الامام الی ان تقضی الصلوۃ ہی یعنے
جسوقت امام خطبہ مین بیٹھے تا انقضاء صلوۃ ساعت الاجابت ہی اور امام نووی رح نے
شرح مسلم شریف مین فرمایا والصحیح بل الصواب الذی لا یجوز غیرہ ما ثبت فی صحیح مسلم
من حدیث ابی موسی الاشعری یعنے صحیح بلکہ صواب ایسا کہ نہین جائز ہے غیر اوسکا وہی
ساعت الاجابت ہی جو کہ صحیح مسلم مین بروایت ابوموسی اشعری ثابت ہی حاصل یہ ہے کہ صحیح
اور ٹھیک دعا قبول ہونیکا وہی وقت ہی کہ جب بیٹھے امام خطبہ کے لئے اسوقت سے تا ادائے
نماز ساعت الاجابت ہی دیکھئے بعض لوگ اسوقت دعا مانگنے سے انکار کرتے ہین حالانکہ انکے
پاس کوئی دلیل نہین انکی حالت پر ضلالت پر افسوس ہے کہ جو امر یہ احادیث نبویہ ثابت
ہووے اس سے بیزار ہوکر قہر جبار منظور کرتے ہین نہ معلوم ان جہلون کو دعا سے
کیون نفرت ہوگئی کیا ان وہابیون کو تاثیرات دعا مین مثل نیچریون کے کلام
ہے دیکھئے حدیث مسلم شریف و شرح امام نووی و ابوداؤد کی صراحۃً دلالت کرتی ہے
کہ مابین بیٹھنے امام کے خطبہ مین تا انقضاء صلوۃ ساعت الاجابت ہی دعا قبول ہونے کی
یہی گھڑی ہے یہی وقت ہے مقبولیت دعا کا تو اسوقت محدود کے جسقدر اجزا ہین
کل وقت مقبولیت دعا کے مصداق ہین کیونکہ اطلاق علی الکل اطلاق علی الجزء کو مستلزم
ہے اور یہہ تو بدیہی امر ہے کہ کل پر اطلاق نہوگا تاوقتیکہ پہلے اجزا پر اطلاق نہولیگا اور
جبکہ اجزا پر پہلے بحیثیت مجموعی اطلاق آئیگا اسوقت کہین گے کہ اب اطلاق علی الکل
صحیح اور درست ہوگیا پس ہم کہتے ہین جبکہ حدیث سے ثابت ہوگیا کہ امام کے منبر پر

سرا لما فی الجہر من التشویش علی بعضہم ولان الاسرار ہو الافضل فی الدعاء
لعارض انتہی یعنے علامہ ابن حجر سے پوچھا گیا کہ جب خطیب دو خطبون کے بیچ مین جلسہ کرتا
ہی تو اس کے جلسہ کرنے کے وقت دعا یا قرأت کسی سورہ کی کہا اوس کے واسطے مستحب ہی یا
نہین اور حاضرین کے لیے قرأت یا دعا یا درود شریف بلند آواز سے پڑہنا سنت ہی
یا نہین پس علامہ مذکور نے جواب دیا کہ جواب یہ ہی کہ تحقیق سنت ہی واسطے اسکے
پڑہنا قل ہو اللہ احد کا اور عباب کی شرح مین کہا مین نے کہ کسی عالم کو نہین دیکھا مین
نے کہ خاص سورہ قل ہو اللہ احد پڑہنے کو سنت لکھا ہو تو اس کلام کی اسطرح توجیہ کیجاتی
کہ تحقیق جلسہ بین الخطبتین مین قرآن شریف سے کسیقدر پڑہنا سنت ہی جیسا کہ دلالت
کرتی ہے اوپر اس کے روایت ابن حبان کی کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
جلسہ بین الخطبتین مین کسی قدر کتاب اللہ سے پڑہا کرتے تہے پس جبکہ ثابت ہو گیا کہ جلسہ
مذکورہ مین شیء من القرآن پڑہنا سنت ہے تو اب سورہ اخلاص کا پڑہنا اولی
ہوگا اس کے غیر سے کیونکہ سورہ اخلاص کی فضیلت اور ثواب زیادہ ہے۔
قاضی نے کہا کہ اس جلسہ ما بین الخطبتین مین دعا قبول ہوتی ہے پس حاضرین کو چاہیے
کہ دعا مین مشغول ہوین کیونکہ ثابت ہو چکا ہی کہ اسوقت دعا قبول کیجاتی ہے
اور جبکہ مشغول ہوین دعا مین پس اولی یہ ہے آہستہ دعا مانگین کیونکہ در صورت
جہر بعضون کو تشویش ہوگی اور آہستہ دعا مانگنا دعا بالجہر سے افضل ہے اور علامہ
مذکور نے اسی کتاب مین تحریر فرمایا ہے سئل ہل یرفع الیدین فیہ فاجاب
رفع الیدین سنۃ فی کل دعاء خارج الصلوۃ للاتباع رواہ الشیخان
وغیرہما من طرق کثیرۃ صحیحۃ فی عدۃ مواطن انتہی یعنے پھر
علامہ مذکور سے سوال کیا گیا کہ جلسہ بین الخطبتین مین دونون ہاتھ اٹھاوے
یا نہین پس جواب دیا کہ اٹھانا دونون ہاتھ کا سنت ہے بیچ ہر دعا کے جو کہ

مابین ان یجلس الامام الیٰ ان تقضی الصلوٰۃ الخ یعنے محب طبری نے کہا کہ ساعۃ
الاجابت کی تعیین مین جسقدر حدیثین وارد ہین سب مین اصح یعنے زیادہ صحیح حدیث
ابوموسیٰ اشعری کی ہے وہ یعنے ساعت الاجابت امام کے منبر پر بیٹھنے کے وقت سے
نماز کے پورے ہونے تک ہے غرض اکثر علماء نے اسیکو اصح قرار دیا ہے انشاء اللہ تعالےٰ
اور بھی زیادہ وضاحت کے ساتھ اس رسالہ کے باقیماندہ حصّون مین تحریر کرین گے
فانتظرہ اب ایک اور حدیث بیان کیجاتی ہے جس سے یہ ثابت ہے کہ خود جناب
رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جلسہ مابین الخطبتین مین کسقدر کتاب اللہ سے
پڑہتے تھے کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقرء فی جلوسہ من کتاب اللہ تعالےٰ
رواہ ابن حبّان یعنے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جلسہ بین الخطبتین مین
کسیقدر کتاب اللہ سے پڑہا کرتے تھے روایت کیا اسکو ابن حبان نے اور علامہ ابن
حجر ہیثمی شافعی نے اپنے فتوے مین تحریر فرمایا ہے سئل عما اذا جلس الخطیب بین
الخطبتین ھل یستحب له فی جلوسه دعاءً او قراءۃً اولا وھل یسن
للحاضرین حینئذ ان یشتغلوا بقراءۃ اودعاءٍ او صلوۃٍ علی النبی
صلی اللہ علیہ وسلم برفع الصوت اولا فاجاب ذکر فی العباب انه یسن
له قراءۃ قل ھو اللہ احد وقلت فی شرحه لم ار من تعرض لندبھا
بخصوصھا ویوجه بان السنة قراءۃ شیئٍ من القرآن فیه کما یدل
علیه روایۃ ابن حبّان کان النبی صلی اللہ علیه وسلم یقرء فی جلوسه
من کتاب اللہ تعالیٰ فاذا ثبت بان السنّة ذلك فھی اولی من
غیرھا لمزید ثوابھا وفضائلھا وخصوصیتھا قال القاضی والدعاء
فی ھذہ الجلسة مستجاب فعلیه فللحاضرین ان یشتغلوا بالدعاء
لما تقرر انه مستجاب حینئذ واذا اشتغلوا بالدعاء فالاولیٰ ان یکون

ہے قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان ربکم حی کریم
یستحیی من عبدہ اذا رفع یدیہ ان یردھما صفرا یعنے فرمایا حضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم نے کہ تمہارا پروردگار زندہ ہے بخشش کرنیوالا ہے جب بندہ دعا
مین دونون ہاتھ اوٹھاتا ہے تو شرماتا ہے حق تعالے جل شانہ اس بات سے
کہ پھیر دے اسکو خالی ہاتھ۔ پس ناظرین ملاحظہ فرمائین کہ یہ فعل رفع الیدین بوقت
دعا موجب عجز و باعث انکسار ہے بدین لحاظ پروردگار پاک کو یہ فعل بہت
پسند ہے کہ میرا بندہ میرے سامنے ہاتھ پسارتا ہے اور بہ الحاح تمام سوال کرتا ہے
تو بھلا مین اسکو خالی ہاتھ کیسے پھیرون اور ہر دعا خارج نماز کے لئے ہاتھ کا اٹھانا
شرط اجابت ہے چنانچہ حضرت سید جلال الدین صاحب المعروف بہ مخدوم جہانیان
جہان گشت رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے ملفوظات مین مسطور ہے شرط استجابت
الدعاء ان یرفع الداعی یدیہ حتی یبدی ضبعیہ یعنے قبولیت دعا کی
یہ شرط ہے کہ دعا کرنیوالا اپنے دونون ہاتھ اٹھاوے یہانتک کہ کشادہ کرے
اپنے دونون بغلون کو اور راقم الحروف کے ذہن مین ایک یہ بات گذرتی
ہے کہ جب ہاتھ اٹھانا مستلزم عجز و موجب نزول رحمت الہی ٹھہرا اور شرط
قبولیت دعا کا ہوا تو جو لوگ عمدا دعا کے وقت ہاتھ نہین اٹھاتے فی الحقیقت
انکی اس حرکت سے تکبر و نخوت کی صورت پائی جاتی ہے گویا اس شخص کو
خداوند تعالی کے سامنے جو سب کا خالق ہے ہاتھ پسارنے اور اس سے بعجز و الحاح کچھ
مانگنے کی ضرورت و حاجت ہی نہین لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔ اجی جناب انسان
تو ہر حال اور ہر آن مین محتاج عنایت ہائے رب العالمین کا ہے اپنے خالق سے
سرکشی اور خودسری کر کے کہان ٹھکانا لیگا اور خداوند تعالی سے روگردان ہوکر کہان
بھاگیگا۔ پس ایماندارون کو لازم اور ضروری ہے کہ تکبر کا شائبہ کسی نوع کا نہ آنے

خارج الصلوۃ ہووے (یعنے جو دعا کہ خارج نماز کے ہووے تو بوقت
دعا کے ہاتھ اٹھانا سنت ہے) اور دعا کے وقت ہاتھ اٹھانا بخاری اور مسلم
وغیرہما نے طرق کثیرہ سے بہیرے جگہ بیان کیا ہی۔ پس واضح ہو کہ علامۂ ابن
حجر شافعیؒ کی عبارت سے یہ امر خوب ثابت ہوگیا کہ جلسہ مابین الخطبتین مین
دعا مانگنی چاہیئے تو امر مذکور سے یہ نتیجہ بر آمد ہوا کہ مذہب حنفی اور شافعی
دونون مین دعا مابین الخطبتین کے جلسہ مین مسنون ہے آگے اور بہی کتب
فقہ کا حوالہ دیا جاویگا فانتظر اور ترمذی شریف مین یہ حدیث مسطور ہے
عن عمر بن الخطابؓ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا رفع
یدیہ فی الدعاء لم یحطہما حتی یمسح بہما وجہہ یعنے حضرت عمر رضہ
سے روایت ہی کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم جب بوقت دعا اپنا ہاتھ اٹھاتے
تو نہ رکھتے اونکو یہان تک کہ مسح کرلیتے دونون ہاتھ سے مونہہ مبارک اپنا
وقال فی المرقات لم یحطہما ای لم یضعہما حتی یمسح بہما وجہہ وقال ابن الملک
وذلک علی سبیل التفاؤل فکان کفیہ قد تملاء منہ البرکات السماویہ
والانوار الالٰہیۃ یعنے نہ رکھتے تہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دونون ہاتھ کو یہان
تک کہ اپنے چہرۂ مبارک پر ہاتھ سے مسح کرلیتے ابن الملک نے کہا یہ باعتبار تفاؤل
کے تہا ایس آپ کے دونون ہتیلیان برکات سماویہ اور انوار الٰہیہ سے پر ہوجاتی
مین تو آپ اسکو مونہہ پر مسح کرلیا کرتے تہے پس اس حدیث سے بہی آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کا بوقت دعا کے ہاتہ اوٹہانا اور ہاتہون کو چہرۂ انور پر مل لینا ثابت
ہوا اگر اس حدیث شریف کو جو مثل آفتاب کے روشن ہے کوئی کور باطن تسلیم نکرے
تو یہ شعر اس کے حسب حال ہے ؎ گر نہ بیند بروز شپرہ چشم ؛ چشمۂ آفتاب
راچہ گناہ ۔ اور ابوداود مین بروایت سلمان فارسی رضہ یہ حدیث شریف مسطور

مین کہ امام بیٹھتا ہے دعا بطریق اولی جائز ہوگی خاص کر صحیح حدیثون مین آیا ہے کہ جس ساعت مین دعا قبول ہوتی ہے وہ امام کے خطبہ مین بیٹھنے کے وقت نماز کے پورے ہونے تک ہے جیسا کہ صحیح ہوا ہے مسلم شریف مین اور یقین کیا ہے امام نووی نے مسلم کی شرح مین اور کہا کہ یہی صواب ہے پس جاننا چاہیے کہ بیچ وقت بیٹھنے کے ظاہر الروایات مین متعارض آیتہ کے وارد ہے جیسا مجتبی وغیرہ مین ہے ربنا آتنا فی الدنیا الی آخرہ ساتھہ دعا یہ معنے کے پڑہے کہ عمل اوپر ظاہر الروایات اور احادیث صحیحہ کے ہوجاے اور اگر ہاتھہ اوٹھا کر پڑہے موافقت طریقہ دعا کے کہ حدیثون مین آیا ہے واقع ہوگی اور بعض بزرگون کا ہے اور در المختار مین ہے فیرفعہا کالدعاء یس اٹھاوے دونون ہاتھہ نزدیک صفا مروہ کے جسطرح کہ دعا کے وقت ہاتھہ اٹھاتے ہین اسی کتاب کے حاشیہ رد المحتار مین ہے قولہ کالدعاء ای کما یرفعہا لمطلق الدعاء فی سائر الامکنۃ والازمنۃ علی طبق ما وردت بہ السنۃ قول اسکا مانند دعا کے یعنے جیسا کہ اٹھاتے ہین دونون ہاتھہ مطلق دعا کیوقت ہر مکان اور ہر زمان مین اوپر مطابقت اس امر کے کہ وارد ہوی ہے حدیث شریف ساتھہ اس کے یعنے کسی مکان کی یا کسی زمان کی تخصیص نہین بلکہ ہر زمان و ہر مکان مین جب کبھی دعا مانگے تو ہاتھہ اٹھاوے کیونکہ احادیث سے یہ امر ثابت ہے اور شامی وہ کتاب ہے جسکو شرقا و غربا تمامی علما حنفی المذہب تسلیم کرتے ہین اور نہایت مستند و معتمد تصور کرتے ہین ہم نے اپنے دعوے کے ثبوت مین عبارت درمختار اور شامی کی تسطیر کی پس معلوم ہو گیا کہ ماتن و محشی دونون کی عبارت دلالت کرتی ہے کہ مابین الخطبتین کے جلسہ مین مع رفع الیدین دعا مانگنا طریقہ مسنونہ ہے کما ھو الظاھر پس مترجم ترجمہ

دین اور ہاتھ اٹھا کر جو کہ صورت انکسار اور شرط اجابت ہے دعا مانگا کرین
خود جناب رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتے تھے تو پھر ہم
لوگ کس شمار مین ہین۔ غیر مقلدان وہابیون کے حال پرضلال پر بکمال افسوس ہے
کہ جو امر باحادیث صحاح ستہ ثابت ہوا سپر تو عمل نہ کرین اور محض دلکی تراش
خراش کی پیروی کرین استغفر اللہ تعالیٰ پس کالشمس فی نصف النہار باحادیث
نبویہ ثابت ہو چکا کہ جلسہ ما بین الخطبتین مین ہاتھ اوٹھا کر دعا مانگنا سنت ہے
بلا انکار ما سمین انکار کرنا بیکار ہے کما لا یخفی علی من لہ ادنی بصیرۃ۔
اب ہم بعض کتب فقہ کی عبارت پیش کرتے ہین جو ہمارے دعوی کے ثبوت
کی بوجہ الاکمل تائید کرتی ہے وھو ھذا علامہ دہر فہامہ عصر استاذ الاساتذہ
مولٰنا مولوی میان حامد صاحب علیہ الرحمۃ کتاب سراج المومنین کی جلد چہارم
مین مفتاح الصلوٰۃ سے تحریر فرماتے ہین۔ چون در وقت سکوت امام یعنی قبل از
شروع تسبیح وذکر وقرأت بروایت صحیحہ جائز ست درمیان دو خطبہ کہ امام نشیند
دعا بطریق اولیٰ جائز خواہد بود وعلی الخصوص در احادیث صحیحہ آمدہ کہ ساعت الاجابۃ
ما بین ان یجلس الامام فی الخطبۃ الی ان یقضی الصلوٰۃ کما صح
فی صحیح مسلم وجزم بہ الامام النووی فی شرح للمسلم وقال ھو الصواب
پس باید دانست کہ در وقت جلوس کہ در ظاہر الروایۃ مقدار سہ آیہ وارد ست
کما فی المجتبیٰ وغیرہ ربنا اتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الاخرۃ حسنۃ
وقنا عذاب النار بر عایتہ معنی بخواند کہ عمل بظاہر الروایۃ واحادیث صحیحہ واقع گردد
واگر دست برداشتہ بخواند موافق طریقہ دعا کہ در احادیث است واقع گردد
وعمل بزرگان ہست انتہی یعنے جبکہ بیچ وقت سکوت امام کے یعنی قبل شروع کے
تسبیح اور ذکر اور قرأت بروایۃ صحیحہ جائز ہے تو دونون خطبون کے درمیان

**قولہ** ابوداؤد مین حضرت ابن عمرؓ سے الخ **اقول** بس جی بس علوم
شد یہی تحقیق ہے افسوس ہے آپ کی حدیث دانی ولیاقت
علمی پر ای جناب جلسہ بین الخطبتین مین کلام نکرتے تہے اس کے یہ معنی ہین
کہ دنیا کی باتین نکرتے تہے یہان ذکر وقرأت ودعا کی نفی مقصود
نہین ہم بہی کہتے ہین کہ جلسہ مذکورہ مین بلاشبہ کلام دنیا ناجائز ہے
کیون صاحب بس اسی تدقیق کا آپ نے وعدہ کیا تہا کہ حدیث بہی
نقل کی اس کے معنے غلط سمجہ گئے کچہہ ابن حبان کی روایت کی بہی آپکو
خبر ہے کہ جلسہ بین الخطبتین مین خود رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قرأت
من القرآن کرتے تہے پہر اگر ابوداؤد مین مطلق کلام کی نفی مراد لیجائے
جسطرح آپکو وہم پڑا ہے تو دونو حدیثون مین تعارض وتخالف لازم
آئیگا اور بفحوائے اذا تعارضا تساقطا عمل دونون پہ غیر ممکن ہوگا
پس لازم ہے کہ ایسے معنے کئے جائین جسکی وجہ سے تعارض وتخالف
بین الحدیثین مرتفع ہو جائے اور عمل کرنیکی صورت متحقق ہو جائے اور تطبیق
بہی تام جلوہ پذیر ہوے وہ یہ ہے کہ دنیا کی باتین آپ نکرتے تہے
ابوداؤد کی روایت مین مطلق کلام کی نفی نہین ہے صرف کلام دنیا کی
نفی ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذکر الہی یا کسی قدر قرآن مجید
سے پڑہ لیا کرتے تہے جیسا کہ ابن حبان کی روایت دال ہے اب دیکھئے
دونون حدیثون پر عمل ہو گیا۔ چنانچہ صاحب مرقاۃ الصعود شرح
ابوداؤد مین اس حدیث کی ذیل مین لکہا ولا یتکلم ای حال
جلوسہ بغیر الذکر والدعاء والقراءۃ سرا ولا ولی القراءۃ
ابن حبان کان یقرء فی جلوسہ کتاب اللہ تعالی ولا

اردو در المختار کے خبط کو اور ہمارے مخاطب پیش امام میر محمد
یحییٰ صاحب کی بے سمجھی کو تو ناظرین رسالہ ہذا ملاحظہ فرمائین کہ مترجم
نے اور ایسی شائین باتین ایک کر ایک مغلول تحریر فائدہ مین درج
کردی ہے اسکو ماتن کی عبارت سے لگاؤ نہ فی نفسہ دلیل مین قوۃ
اسے ہمارے مخاطب پیش امام صاحب بیچارے سادہ لوح کالوحی من
السماء مبرا از خلل و خطا سمجھ بیٹھے ہین سچ ہے کہ یہ بیچارے تو سکھ
ہین انہون کو اگر علم سے علاقہ ہو تو عبارت کا کچھ مطلب سمجھین گے
اور قوی و ضعیف مین تمیز کرین گے پس اوس تحریر پُر تزویر کو ہم
قولہ قولہ کرکے درج کرتے ہین اور اسکا رد بحذافیرہ کئے دیتے ہین اور
مترجم کا مکر و زور اور پیش امام صاحب کی سمجھ کا فتور ظاہر کرکے ہدیہ
ناظرین کرتے ہین **قولہ تنبیہ** عـہ آجکل یہ دستور الخ **اقول**
ع نالہ بلبل شیدا تو سنا ہنس ہنس کر اب جگر تھام کے بیٹھو
مری باری آئی آپ کہتے ہین کہ دستور ہو رہا ہے کیا خوب
دستور ہے یعنی دار دای صاحب جلسہ مذکورہ مین ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا
طریق مسنون ہے کیونکہ یہ امر احادیث قویہ سے ثابت ہے جیسا کہ احادیث
صحیحہ مرقومہ بالا صاف صاف دلالت کرتے ہین پھر دستور کس
جانور کا نام ہے ذرا ہوش کی دوا کیجیے کہین خلل دماغ بڑھ نہ جاے
اور یہ جواب فرماتے ہین کہ اسکی تحقیق مناسب معلوم ہوتی ہے تو
ہم بھی دیکھتے ہین کہ آپ صرف شیخی بگھارتے ہین یا کوئی صورت
تحقیق خیز تحریر مین لاتے ہین۔ بقول شخصے ہاتھ کنگن کو آرسی
کیا ہے معلوم ہوا جاتا ہے کہ آپ کی تحقیق کس درجہ کی ہے

ہی نہین چلے تحقیق کرنے ۔ بس جی بس ہنسے دیجیئے آپ کی تحقیق معلوم ہوگئی مصرع بس ہو چکی نماز مصلے اٹھائیے ۔ ہم تو جانتے تھے کہ آپ کچھہ تدقیق کرین گے اور کوئی دلیل عمدہ پیش کرین گے لیکن آپ سے کچھہ نہو سکا اور آپ نے ذراسی عبارت تحریر کرکے گویا اپنی قلعی خود کھول دی شعر بہت شور سنتے تھے پہلو مین دل کا ؛ جو چیرا تو یک قطرۂ خون نہ نکلا ۔ ذرا نیند غفلت گوش مدہوش سے علاحدہ کیجیے اور سغنانی کے مقولہ کا مطلب سنیے کہ اثنار خطبہ مین ہاتھ نہ اٹھائے بہت درست و بجا ہے دونون خطبے پڑہنے کی حالت مین کون بیوقوف ہاتہہ اوٹھانے کے لیے کہتا ہے حالت مذکورہ مین تو کلام ہی نہین اسے صاحب کلام تو اسمین ہے کہ جلسہ بین الخطبتین مین ہاتہہ اٹھا کے دعا مانگنا درست ہے یا نہین اثنار خطبہ کا تو ذکر ہی نہین پھر آپ بغیر سوچے سمجھے کیون غت ربود کیے دیتے ہین اور ایسی بے تکی کیون ہانکتے ہین اور بے بیر کی کیون اڑاتے ہین جو اہل علم تو کیا بلکہ ادنی درجہ کے طلبا بھی آپکی کم فہمی پر قہقہہ اڑائین قولہ اور جامع الخطیب مین الخ اقول واہ بہ خوش اجی جناب آپ ترجمہ بھی کرنا جانتے ہین یا کچھہ مطلب بھی سمجھتے ہین یہ جو لفظ (مین) آپکی تحریر مین ہے آپ ذرا تامل نہین کرتے کہ ہندوستان کا ایک طفل مکتب بھی کہدیگا کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اثنار قرأت خطبہ مین ہاتہہ نہ اٹھائے آپ یہ کیسے سمجھہ بیٹھے کہ جلسہ مین ہاتہہ اوٹھانا ممنوع ہے عبارت جامع الخطیب سے تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ اثنار خطبہ مین فعل مذکور ممنوع ہے ۔

الاخلاص انتہی اور نہ کلام کرتے یعنے رسول مقبول صلعم اپنے
جلسہ مین بغیر ذکر یا دعا یا قرارت سری کے اور اولی قرارت ہے
واسطے روایۃ ابن حبان کے تہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
پڑہتے بیچ جلسہ اپنے کے کتاب اللہ اور کہا گیا کہ اولی ہے قرارت
سورۂ اخلاص کی اب اس سے صاف نمایان ہے کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم ذکر یا دعا یا قرارت من القرآن تو کرتے تہے اور سوا
اس کے اور کلام جلسہ بین الخطبتین مین نہ کرتے تہے۔ **قولہ** طحاوی
نے کہا الخ **اقول** بیشک کوئی دعاء ماثورہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم سے ثابت نہین یہ کون کہتا ہے کہ آنحضرت نے فرمایا ہے کہ یہ خاص
دعا پڑہا کرو کسی نوع کی تخصیص نہین اس جلسہ مین یا ذکر الہی کرو یا استغفار
دعا مانگو یا شیء من القرآن پڑہو جسطرح کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم پڑہا کرتے تہے طحاوی نے دعاء ماثورہ کی نفی کی ہے تو ہم
کب اسکا انکار کرتے ہین **قولہ** اور شمس الائمہ سرخسی نے الخ **اقول**
**مصرع** دعوائے بیدلیل قبول خرد نہین۔ اجی جناب شمس الائمہ
سرخسی کا یہ قول کہ دعا کرنا اس جلسہ مین بدعت ہے قول بلادلیل ہے
بلادلیل قول کو کون تسلیم کرسکتا ہے مزید بران یہ مقولہ سرخسی احادیث
نبویہ کے مخالف ہی پہر کیا اسکو تسلیم کرکے احادیث قویہ واقوال فقہا
کا خلاف کرین یہ امر خدا تعالی آپ ہی کو نصیب کرے اور آپ کی
ہی پیروی کرنیوالون کو **قولہ** اور سغناقی نے لکہا الخ **اقول** آپکے
فہم و فراست پہ قربان واہ سبحان اللہ کیا ذکاوت ہے اسی موتہ پر
یہ تحقیق کا دعوی لاحول ولا قوۃ الا باللہ کسی کی عبارت سمجہنی

اور ملا علی قاری رحمہ نے شرح طیبی سے نقل کیا ہے کہ اولی ہے پڑھنا
قرآن کا واسطے روایۃ ابن حبان کے تھے رسول خدا صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم پڑھتے بیچ بیٹھنے اپنے کے کتاب اللہ اور کہا بعضو
نے کہ اولی پڑھنا سورہ اخلاص کا ہے انتہی۔ پس حضرت شیخ رحمۃ
اللہ علیہ کو شاید یہ روایت نہ پہونچی ہوگی واللہ اعلم۔ یہان تک
عبارت کتاب مظاہر الحق کی نقل کی گئی اب ہمارے مخاطب
میر یحیی صاحب اور ارباب انصاف خود ملاحظہ فرمالین گے
زیادہ تفصیل کی کچھہ ضرورت نہین **قولہ** اور یہ جو حدیث مین آیا
ہے الخ **اقول** بہلا یہ آپ نے دہوکہ دہی اور فریب بازی کا
مضمون کب سے اختیار کرلیا ہے کچھہ آپ کو آخرت کا بہی
اندیشہ ہے یا نہین دیکھیے شرح حصن حصین مین ملا علی قاری
علیہ الرحمۃ ربہ الباری کی یہ عبارت ہے فالمراد بالدعاء دعاء
الامام فی الخطبۃ والصلوۃ لشمول دعائہ الامۃ او دعاء
المامومین بلسان الحال فی مقام الطاعۃ او فی غیر حال القراءۃ
انتہی پس مراد دعا سے امام کی دعا ہے بیچ نماز کے واسطے
شامل ہونے اسکی دعا کے امت کو یا دعا مقتدیون کی ہے بلسان
حال بیچ مقام طاعۃ کے یا غیر حالت قراۃ مین یعنے جب امام خطبہ
پڑہتا ہے تو توجہ اطاعت چپکا ہو کر سنتا ہے اور بلسان حال
دل مین دعا مانگے اور غیر قراۃ کی حالت مین بہی مقتدی دعا
مانگے اب متبادر اور سیاق کلام سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ در صورت
عدم قراۃ زبان سے دعا مانگین کیونکہ بوقت جلسہ کے قراۃ

**قولہ**
اور یہ جو حدیث مین
آیا ہی کہ جمعہ مین ساعۃ
دعا کے قبول ہونے کی
امام کے منبر پر بیٹھنے
وقت سے ہے نماز
پورا ہونے تک
ملا علی قاری نے
حدیث کی شرح مین لکھا
کہ یہی وقت وہی کہ غیر امام کو
اسوقت مین حرام ہے
دعا مراد وہ ہے جو امام
مسلمانون کیلیے
ہے خطبہ او نماز
اندر دل مین ہے
ثابت ہوسکتا کہ اما
سننے والے جلسہ
اندر ہاتہہ اٹھاکر
مانگین ۱۲

